# فہرس

۴۱- جرأت
۴۲- جگر مرادآبادی
۴۳- جلیل مانکپوری
۴۴- جوش ملسیانی
۴۵- جوش ملیح آبادی
۴۶ جوہر محمد علی
۴۷- چکبست
۴۸- حاذق
۴۹- حالی
۵۰- حاتم
۵۱- نواب بیگم حجاب
۵۲- حرم
۵۳- امین حزیں
۵۴- جعفر علی حسرت
۵۵- حسرت جے پوری
۵۶- چراغ حسن حسرت
۵۷- حسرت موہانی
۵۸- بالمکند حضور
۵۹- حفیظ بنارسی
۶۰- حفیظ جالندھری
۶۱- حفیظ جونپوری
۶۲- حفیظ ہوشیارپوری
۶۳- حیرت بدایونی
۶۴- خاکسار
۶۵- خضر برنی
۶۶- خمار بارہ بنکوی
۶۷- داغ دہلوی
۶۸- میر درد
۶۹- دل شاہجہانپوری
۷۰- موہن سنگھ دیوانہ
۷۱- ذوق
۷۲- راسخ
۷۳- احمد راہی
۷۴- راہی معصوم رضا
۷۵- آفتاب رام رسوا
۷۶- پیارے لال رشید
۷۷- آلِ رضا رضا
۷۸- رضا لکھنوی
۷۹- رند
۸۰- روش صدیقی
۸۱- ریاض خیرآبادی
۸۲- ساحر لدھیانوی
۸۳- ساغر نظامی
۸۴- عبدالمجید سالک

۸۵- سائل دہلوی
۸۶- سلام مچھلی شہری
۸۷- سحر رام پوری
۸۸- مہندر سنگھ بیدی سحر
۸۹- سراج لکھنوی
۹۰- نواب سنقید
۹۱- سلیم فیض آبادی
۹۲- سودا
۹۳- سوز سکندر آبادی
۹۴- سہاب قزلباش
۹۵- سہیل مراد آبادی
۹۶- سیف الدین سیف
۹۷- سیماب اکبر آبادی
۹۸- شاد عظیم آبادی
۹۹- شاعر قزلباش
۱۰۰- شبلی نعمانی
۱۰۱- شرر بلیاوی
۱۰۲- شرف
۱۰۳- شعری بھوپالی
۱۰۴- شفیق جونپوری
۱۰۵- شکیل بدایونی
۱۰۶- شیفتہ
۱۰۷- وزیر علی صبا
۱۰۸- بدرالدین صبر
۱۰۹- صدیق
۱۱۰- صغیر
۱۱۱- صفی اورنگ آبادی
۱۱۲- صفی لکھنوی
۱۱۳- صہبا اکبر آبادی
۱۱۴- ضامن
۱۱۵- طالب
۱۱۶- بہادر شاہ ظفر
۱۱۷- ظہیر
۱۱۸- عابد علی عابد
۱۱۹- عبدالحمید عدم
۱۲۰- عرش ملسیانی
۱۲۱- عزیز لکھنوی
۱۲۲- عظیم مرتضٰے
۱۲۳- عندلیب شادانی
۱۲۴- غالب
۱۲۵- فارغ بخاری
۱۲۶- فانی بدایونی
۱۲۷- فراق گورکھپوری
۱۲۸- فنا نظامی

## ○ شاہ مبارک آبروؔ

کیوں ملامت اس قدر کرتے ہو بے حاصل ہے یہ
لگ چکا، اب چھوٹنا مشکل ہے اس کا دل ہے یہ

قول آبرو کا تھا کہ نہ جاؤں گا اس گلی
ہو کر کے بیقرار دیکھو آج پھر گیا

جب چمن میں جا کے پیارے تم نے زُلفیں کھولیاں
لے گئی بادِ صبا خوشبُو کی بھر بھر جھولیاں

## ○ آتشؔ

شورشِ عشق میں یہ دل ہی ہے قائم آتشؔ
پانی ہو ہو کے بہا کرتا جو پتھر ہوتا

خوشی سے اپنی رُسوائی گوارا ہو نہیں سکتی
گریباں پھاڑتا ہے، تنگ جب دیوانہ ہوتا ہے

وصل میں، ہجر کا دھڑکا سا لگا رہتا ہے
شام سے پھرتی ہے آنکھوں میں مری صورتِ صبح

آئینہ دیکھنے کا گزرتا نہیں خیال
اپنی خبر نہیں انہیں، میری خبر کہاں

سامنے آئنہ رکھتے تو غش آ آ جاتا
تم نے انداز نہیں اپنی ادا کا دیکھا

کچھ نظر آتا نہیں اس کے تصوّر کے سوا
حسرتِ دیدار نے آنکھوں کو اندھا کر دیا

ہجر میں وصل کا ملتا ہے مزا عاشق کو
شوق کا مرتبہ جب حد سے گزر لیتا ہے

شبِ فرقت میں کیا کیا سانپ لہراتے ہیں سینے پر
تمہاری کاکلِ پیچاں کو جب ہم یاد کرتے ہیں

- حالِ دل ہوتے ہیں حسرت کی نگاہوں سے عیاں
میری اس کی گفتگو میں اب زباں خاموش ہے

کر کے آرائش جو دیکھی اس صنم نے اپنی شکل
بند آنکھیں ہو گئیں، آئینہ حیراں رہ گیا

- تلاشِ یار میں کیا ڈھونڈیئے کسی کا ساتھ
ہمارا سایہ ہمیں ناگوار راہ میں ہے

- بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا    جو چیرا تو اک قطرۂ خوں نہ نکلا

## ○ آرزو لکھنوی

- حُسن اور عشق کی لاگ میں اکثر چھیڑ اُدھر سے ہوتی ہے
شمع کا شعلہ جب لہرایا اُڑ کے چلا پروانہ بھی

- تارا ٹوٹتے سب نے دیکھا، یہ نہیں دیکھا ایک نے بھی
کس کی آنکھ سے آنسو ٹپکا، کس کا سہارا ٹوٹا ہے

- جب سے اوجھل ہے تو ان آنکھوں سے    رات کیسی کہ دن اندھیرا ہے

کس نے بھیگے ہوئے بالوں سے جھٹکا پانی
جھوم کر آئی گھٹا ٹوٹ کے برسا پانی

بیٹھے تکتے تو ہیں کن کھیوں سے — یہ نہیں پوچھتے کھڑے کیوں ہو

کہہ کے یہ اور کچھ کہا نہ گیا — کہ مجھے آپ سے شکایت ہے

لطفِ بہار کچھ نہیں گو ہے وہی بہار — دل کیا اُجڑ گیا کہ زمانہ اُجڑ گیا

کچھ تو مِل جائے لبِ شیریں سے — زہر کھانے کی اجازت ہی سہی

اے دشمنِ تمنّا اس کا جواب دے دے
وہ 'ہاں' بنے تو کیا ہو مرتا ہوں جس 'نہیں' پر

پوچھا جو اُن سے چاند نکلتا ہے کس طرح
زلفوں کو رُخ پہ ڈال کے جھٹکا دیا کہ یوں

میں عرضِ حال میں جب تک زبان کو روکوں
تری بدلتی ہوئی چتونوں نے کیا نہ کیا

عادی بنا کے لذتِ آزار نے مجھے — غم کی خلش کو دل کی تمنا بنا دیا

بھولے بن کر حال نہ پوچھو، بہتے ہیں اشک تو بہنے دو
جس سے بڑھے بے چینی دل کی، ایسی تسلّی رہنے دو

جیسے ہم صورت آشنا ہی نہیں
صدقے اس مُنہ چھپا کے جانے کے

جمع ہوئے ہیں کچھ حسیں گرد میرے مزار کے
پھول کہاں سے کھِل گئے دن تو نہ تھے بہار کے

تھا ہمیں ذکرِ تمنا پر آہ کرنا کیا ضرور
سادگی دیکھو کہ دل کا راز خود افشا کیا

افشائے راز، شانِ وفا، امتحانِ صبر
آج ایک خامشی نے بڑے حق ادا کئے

## ○ آزاد انصاری

آس کہتی ہے کہ مجھ پر صبر کر میں مِٹ چلی
صبر کہتا ہے کہ دل کو تھام، میں چلتا بنا

کبھی دن رات رنگیں صحبتیں تھیں
اب آنکھیں ہیں، لہُو ہے اور میں ہوں

تُو اور پاسِ خاطرِ اہلِ وفا کرے
اُمید تو نہیں ہے، مگر ہاں خدا کرے

اب حالِ دل نہ پوچھ کہ تابِ بیاں کہاں
اب مہرباں نہ ہو کہ ضرورت نہیں رہی

وہ مرگِ عشق جس کو اہلِ ظاہر موت کہتے ہیں
ہمیں شکلِ حیاتِ جاوداں معلوم ہوتی ہے

بُتِ کافر یہ واضح ہو، خدا بھی اپنے بندوں پر
فقط ظلم و ستم کر کے خدائی کر نہیں سکتا

## ○ محمد حسین آزاد

دیتے کیا کیا ہیں دلاسے شبِ فرقت میں ہم
دلِ بیمار کو میں اور دلِ بیمار مجھے

## ○ اسحٰق الدنی

صبر پر دل کو تو آمادہ کیا ہے لیکن
ہوش اُڑ جاتے ہیں اب بھی تری آواز کے ساتھ

ایک حالت پر نہ رہنے پائیں دل کی حسرتیں
تم نے جب دیکھا نئے انداز سے دیکھا مجھے

اے مرے دردمند دل، سُن مری ایک بات سُن
اُس کو نہ بھُولنا کبھی، جس نے تجھے بُھلا دیا

ابتدا وہ تھی کہ دُنیا تھی ملامت گر مری
انتہا یہ ہے کہ کوئی کچھ نہیں کہتا مجھے

میں اپنے دل سے کہتا ہوں کہ اب تو درد کچھ کم ہے
مرا دل مجھ سے کہتا ہے کہ اکثر یوُں بھی ہوتا ہے

## ○ استی رام نگری

ہم نے پالا مدتوں پہلو میں ہم کچھ بھی نہیں
تم نے دیکھا اِک نظر اور دل تمہارا ہو گیا

## ○ خواجہ پیر محمد آثر

نہیں معلوم دل پہ کیا گزری
ان دنوں کچھ خبر نہیں آتی

دن کٹا جس طرح کٹا لیکن
رات کٹتی نظر نہیں آتی

بے وفائی پہ تری جی ہے فدا
قہر ہوتا جو با وفا ہوتا

بے وفا تیری نہیں کچھ تقصیر
مجھ کو میری وفا ہی راس نہیں

راہِ یاراں کو لگا لائے تو ہیں باتوں میں
اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں

تجھ سے نہ تھا جو کچھ کہ گماں سو تھا یقیں
جو تجھ سے تھا یقیں سو اب اس کا گماں نہیں

## ○ اثر لکھنوی

دل کا ہے رونا، کھیل نہیں ہے، منھ کو کلیجہ آنے دو
تھمتے ہی تھمتے اشک تھمیں گے، ناصح کو سمجھانے دو
کہتے ہی کہتے حال کہیں گے، ایسی تمہیں جلدی کیا ہے
دل تو ٹھکانے ہونے دو، اور آپ میں ہم کو آنے دو
دل کو اثرؔ کے لوٹ لیا ہے، شوخ نگاہ اک کافر نے
کوئی نہ اس کو رونے سے روکو، آگ لگی ہے بجھانے دو

نگاہیں کیوں نہیں ملتیں، عرق ماتھے پہ کیسا ہے
تو کیا سچ ہے کہ تم نے بھی سنی ہے داستاں میری
تمہیں چاہا، خطا دل کی، وفا کیوں کی؟ سزا دل کی
گنہگارِ محبت ہوں، نہ کھلواؤ زباں میری

اب ہاتھ ملتے ہیں کہ دمِ عرض ماجرا
کہنے کی بات دھیان سے کیسے اُتر گئی

محبت میں رگ رگ میں نشتر بھرے ہیں
ذرا دل دُکھانا خبردار ہو کر

سمجھتا ہوں دلِ ناشاد تڑپانے کی باتیں ہیں
وہ تجھ پر مہرباں کب تھا کہ ہوگا مہرباں پھر بھی

اپنی بساط میں تو ہم نے کمی نہیں کی
اب تم بتاؤ کیونکر رسمِ وفا نبھائیں

اے جوشِ نامرادی بس اتنی التجا ہے
آنکھیں نہ ڈبڈبائیں لب پہ نہ آئیں آہیں

کچھ روز یہ بھی رنگ رہا انتظار کا
آنکھ اُٹھ گئی جدھر بس اُدھر دیکھتے رہے

ہاں آخر سچ ہے کہ سب وعدے ہیں اُس کے جھوٹے
کچھ عجب لطف ہے رُک رُک کے قسم کھانے میں

## احسان دانش

وصل کا خواب کجا، لذّتِ دیدار کجا
ہے غنیمت جو ترا درد بھی حاصل ہو جائے

ضبط بھی صبر بھی امکان میں سب کچھ ہے مگر
پہلے کمبخت مرا دل تو مرا دل ہو جائے

آہ اس عاشقِ ناشاد کا جینا اے دوست
جس کو مرنا بھی ترے عشق میں مشکل ہو جائے

تجھ کو کیا معلوم گزری کس طرح فرقت کی رات
کہہ پھرے اِک اِک ستارے سے ترا افسانہ ہم

یہ اُڑی اُڑی سی رنگت یہ کھُلے کھُلے سے گیسُو
تری صبح کہہ رہی ہے، تری رات کا فسانہ

## احسن مارہروی

تہذیبِ عشق یہ ہے وہ ہم پر کریں ستم
اور ان سے ہم کہیں یہ کرم ہے ستم نہیں

کہاں کا وصل، کیسی آرزو، اے دل وہ کہتے ہیں
نہیں حسرت کروں پوری، نہ تو ارمان پیدا کر

ہمارا انتخاب اچھا نہیں اے دل تو پھر تو ہی
خیالِ یار سے بہتر کوئی مہمان پیدا کر

نہ اذاں ہو، نہ سحر ہو، نہ گجر ہی شبِ وصل
کیا مزا ہو جو کسی کو نہ جگائے کوئی

کیا ہی ستم ظریف ہے وہ شوخ چشم بھی
یہ پوچھتا ہے ہجر میں تکلیف کیا ہوئی

سچ ہے دنیا میں بڑی مشکل ہے غیرت دار کو
کی ہیں دشمن نے خطائیں ہے پشیمانی مجھے

روک لے اے ضبط جو آنسو کہ چشمِ تر میں ہے
کچھ نہیں بگڑا ہے اب تک گھر کی دولت گھر میں ہے

غم کو پالا ہے تو خونِ دل پلائیں کیوں نہ ہم
اس میں کیا حجّت کرے کوئی جو ظاہر گھر میں ہے

قیامت ہے بھڑکنا آتشِ اُلفت کا سینے میں
یہ چنگاری نہیں بجھتی اگر چمکی تو پھر چمکی

بلا کا ہے یہ نظّارا، دل اس میں پھنس ہی جاتے ہیں
کھڑا ہونا کھلے سر پھر ادائیں زُلفِ پُر خم کی

غلط سمجھے تھے ہم دُنیا سے جیتے جی گزر جانا
جو دل آیا تو سب سمجھے کہ یوں ہوتا ہے مر جانا
بہت بڑھ چڑھ کے دعوے چودھویں کا چاند کرتا ہے
تمہیں میری قسم اُٹھنا ذرا تم بھی سنور جانا

## ○ احقر

اے بتو! اس چار دن کے حسن پر یہ مزاج، اتنا مزاج، ایسا مزاج

مرے حق میں تو بہتر ہے تجھے آرام ہووے گا
ولے تو قتل کرنے سے مرے بدنام ہووے گا

## ○ اختر انصاری

حسین یادوں کی شمعیں مجھے جلانے دو مزار ہیں مرے سینے میں آرزوؤں کے
صاف ظاہر ہے نگاہوں سے ہم پر مرتے ہیں مُنھ سے کہتے ہوئے یہ بات مگر ڈرتے ہیں

## ○ جاں نثار اختر

مجھ کو اپنی جوانی کی قسم ہے کہ یہ عشق
اک جوانی کی شرارت کے سوا کچھ بھی نہیں

کچھ جرم نہیں عشق، جو دنیا سے چھپائیں
ہم نے تمہیں چاہا ہے، ہزاروں میں کہیں گے

تیرا خلوص، تیری محبت، تری وفا    یہ بھی مرا فریب تمنا نہ ہو کہیں

عشق کا راز زمانے سے کہوں یا نہ کہوں
اس اندھیرے میں کوئی شمع جلاؤں کہ نہیں

ایک ہلکا سا تبسم، ایک گہرا سا خمار
ہائے وہ آنکھیں کہ تارے دیکھتے ہوں کوئی خواب

یہ کس کا ڈھلک گیا ہے آنچل    تاروں کی نگاہیں جھک گئی ہیں
یہ کس کی مچل گئی ہیں زلفیں    جاتی ہوئی رات رک گئی ہے

ہاں سچ ہے غلط کب تم نے کہا، یہ دل تو تمہارا ہو ہی چکا
تم ہم سے خفا کیوں ہوتے ہو، لو ہم بھی تمہارے ہوتے ہیں

آنکھیں جو ملیں، کچھ ترے کاجل نے کہا
اڑتے ہوئے کچھ زلف کے بادل نے کہا
وہ راز جو کہہ سکا نہ کھل کر کوئی
وہ تیرے لپٹتے ہوئے آنچل نے کہا

بکھرے جو حسیں زُلف بکھر جانے دے
اس وقت کو کچھ اور سنور جانے دے
باقی نہ رہے صبح کا دھڑکا کوئی
اِک رات تو ایسی بھی گزر جانے دے

## اختر شیرانی

محبّت اس طرح معلوم ہو جاتی ہے دنیا کو
کہ یہ معلوم ہوتا ہے، نہیں معلوم ہوتی ہے

اس کے عہدِ شباب میں جینا جینے والو تمہیں ہوا کیا ہے

مِٹ چلے میری اُمیدوں کی طرح حرف مگر
آج تک تیرے خطوں سے تری خوشبو نہ گئی

روتا ہے بات بات پہ یوں بار بار کیوں
اختر خبر نہیں دلِ ناداں کو کیا ہوا

یہ مے چھلک کے بھی اس حُسن کو پہنچ نہ سکی
یہ پھُول کھِل کے بھی تیرا شباب ہو نہ سکا

رات بھر اُن کا تصور دل کو تڑپاتا رہا
ایک نقشہ سامنے آتا رہا، جاتا رہا
سب نہ ملنے تک کی باتیں تھیں جب آ کر مل گئے
سارے شکوے مٹ گئے، سارا گِلہ جاتا رہا

دل کے شکستہ ساز سے نغمے نِکل پڑے
پوچھا کسی نے حال تو آنسو نِکل پڑے

دل و دماغ کو رو لوں گا، آہ کر لوں گا
تمہارے عشق میں سب کچھ تباہ کر لوں گا
اگر مجھے نہ ملیں تم، تمہارے سر کی قسم
میں اپنی ساری جوانی تباہ کر لوں گا

مجھے زندگی دُور رکھتی ہے تجھ سے
جو تُو پاس ہو تو اسے دُور کر دوں
محبّت کے اقرار سے شرم کب تک
کبھی سامنا ہو تو مجبُور کر دوں

## ○ علی اختر

محبّت نام ہے اَحساسِ غم کی اِک لطافت کا
کہ غم ہوتا ہے احساسِ غمِ پنہاں نہیں ہوتا

دل کی آبادی ہے اختر، دل کی بربادی کا نام
اِک تعلق ہے مری ہستی کو ویرانے کے ساتھ

مُسکرائے وہ مجھے یاد آگیا پیمانِ ضبط
رہ گئی شرما کے گستاخی لبِ فریاد کی

میں تری حیرتِ معصوم کے صدقے یہ نہ پوچھ
موت کیوں درد کا درماں نظر آتی ہے مجھے

جب میں نے سُنا ہے نام اُن کا دل پہ اک چوٹ سی لگی ہے

حریف آگاہِ عشق کب تھے، یہ راز تو نے انھیں بتایا
نہ جانے کیوں میری وحشتوں سے اُلجھ پڑا اضطراب تیرا

## ۱۰ اسمٰعیل میرٹھی

اُلفت کا جب مزا ہے کہ وہ بھی ہوں بے قرار
دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی

میں کبھی کا مر ہی رہتا، نہ غمِ فراق سہتا
اگر اپنی زندگی پر مجھے اختیار ہوتا

## اسیر لکھنوی

باقی ابھی ہے ترکِ تمنّا کی آرزو
کیونکر کہوں کہ کوئی تمنّا نہیں رہی

روز کے وعدوں پہ مر جائیں گے ہم
یونہی گزری تو گزر جائیں گے ہم

## حبیب اشعر

بے نیازی سے، مداوات سے جی ڈرتا ہے
جانے کیا بات ہے، ہر بات سے جی ڈرتا ہے

## اصغر گونڈوی

پہلی نظر بھی آپ کی اُف کس بلا کی تھی
ہم آج تک ہیں چوٹ وہ دل پر لئے ہوئے

میں کیا کہوں کہاں ہے محبّت کہاں نہیں
رگ رگ میں دوڑی پھرتی ہے نشتر لئے ہوئے

سو بار تیرا دامن ہاتھوں میں میرے آیا
جب آنکھ کھُلی دیکھا اپنا ہی گریباں تھا

میں نے چھیڑا تو کِس ادا سے کہا
کچھ سُنو گے مری زبان سے آج

یُوں مُسکرائے جان سی کلیوں میں پڑ گئی
یُوں لب کُشا ہوئے کہ گُلستاں بنا دیا

میں اضطرابِ شوق کہوں یا جمالِ دوست
اِک برق ہے جو کوند رہی ہے نقاب میں

## ○ اعجاز کامٹوی

اِک تیری تمنّا نے کچھ ایسا نوازا ہے
مانگی ہی نہیں جاتی اب کوئی دُعا ہم سے

## ○ افسر میرٹھی

آغاز ہوا ہے اُلفت کا، اب دیکھئے کیا کیا ہوتا ہے
یا ساری عمر کی راحت ہے، یا ساری عمر کا رونا ہے

یہ بھی اِک تماشا ہے کارزارِ اُلفت کا
دل کسی کا ہوتا ہے، بس کسی کا چلتا ہے

للّٰلہ یہ بتا دے اے جذبۂ محبّت
کیا حُسن ہے خدا میں کیا عیب آدمی میں

دو شخص جب ایسے ملتے ہیں آپس میں جن کو محبّت ہو
خاموشی طاری ہوتی ہے لب کُھل کر کے رہ جاتے ہیں

بھٹکتی ہیں نظریں مری ہر طرف      خدا جانے کس بھیس میں تُو ملے

تُجھ کو پا لینے میں وہ بیتاب کیفیت کہاں
زندگی وہ ہے جو تیری جستجو میں کٹ گئی

تاروں کا گو شمار میں آنا محال ہے
لیکن کسی کو نیند نہ آئے تو کیا کرے

رکھ کر نظر کے سامنے تصویرِ خوابِ ناز
پہروں ترے خیال میں بیٹھا رہا ہوں میں

للّٰلہ یہ تم دیکھنے والوں سے نہ پُوچھو      کیا چیز ہو تم دیکھنے والوں کی نظر میں

دل پر اپنا بس چلتا تو وحشت کا ہے کو ہوتی
اور کسی سے کیا مطلب ہے تو خود کیا کہتا ہو گا

## ۱۰ اقبال

اچھا ہے دل کے پاس رہے پاسبانِ عقل
لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے

انوکھی وضع ہے، سارے زمانے سے نرالے ہیں
یہ عاشق کونسی بستی کے یارب رہنے والے ہیں

سو سو امیدیں بندھتی ہیں اِک اِک نگاہ پر
مجھ کو نہ ایسے پیار سے دیکھا کرے کوئی

تامّل تو تھا اُن کو آنے میں قاصد
مگر یہ بتا طرزِ انکار کیا تھی

زمانے بھر میں رُسوا ہوں، مگر اے وائے نادانی
سمجھتا ہوں کہ میرا عشق میرے رازداں تک ہے

GOVT GIRLS COLLEGE
LIBRARY
ACC NO. 16403

# ○ اکبر الہ آبادی

الٰہی کیسی کیسی صورتیں تو نے بنائی ہیں
کہ ہر صورت کلیجے سے لگا لینے کے قابل ہے

ہم آہ بھی کرتے ہیں تو ہو جاتے ہیں بدنام
وہ قتل بھی کرتے ہیں تو چرچا نہیں ہوتا

نگاہیں میری اُن کی مل گئی تھیں رات محفل میں
یہ دنیا ہے، بس اتنی بات پھیلی داستاں ہو کر

وہ توڑتے ہیں تو کلیاں شگفتہ ہوتی ہیں
وہ روندتے ہیں تو سبزہ نہال ہوتا ہے

اِدھر ہم سے بھی باتیں لاکھ کرتے ہیں لگاوٹ کی
اُدھر غیروں سے بھی کچھ عہد و پیماں ہوتے جاتے ہیں

دل وہ ہے کہ فریاد سے لبریز ہے ہر وقت
ہم وہ ہیں کہ کچھ منھ سے نکلنے نہیں دیتے

جو کہا میں نے کہ پیار آتا ہے مجھ کو تم پر،
ہنس کے کہنے لگے 'اور آپ کو آتا کیا ہے؟'

وصل ہو یا فراق ہو اکبر جاگنا رات بھر مصیبت ہے

دن رات کی یہ بے چینی ہے، یہ آٹھ پہر کا رونا ہے
آثار بُرے ہیں فرقت میں، معلوم نہیں کیا ہونا ہے

عنایت تخلیے میں، بزم میں نا آشنا ہونا
غضب ہیں یہ ادائیں، دم ہی بھر میں کیا سے کیا ہونا

رو رہے ہیں دوست میری لاش پر بے اختیار
یہ نہیں دریافت کرتے کس نے اس کی جان لی

ستم کی کامیابی پر مبارکباد دیتا ہوں
یہ ان کی بدگمانی ہے کہ فریادی سمجھتے ہیں

## ○ امیر مینائی

اُن کو آتا ہے پیار پر غصہ
ہم کو غصے پہ پیار آتا ہے

محبت میں ایک ایسا وقت بھی آتا ہے انساں پر
ستاروں کی چمک سے چوٹ پڑتی ہے رگ جاں پر

باقی نہ دل میں کوئی بھی، یارب، ہوس رہے
چودہ برس کے سن میں وہ لاکھوں برس رہے

تمہارے لب ہیں باغِ حسن کے پھول　　تبسم ان کی نازک پنکھڑی ہے

ہے جوانی خود جوانی کا سنگار　　سادگی گہنا ہے اِس سن کے لئے

میرا خط اس نے پڑھا، پڑھ کے نامہ بر سے کہا
یہی جواب ہے اس کا کوئی جواب نہیں

ساری دنیا کے ہوئے میرے سوا　　میں نے دنیا چھوڑ دی جن کے لئے

ہنس پڑے آپ تو بجلی چمکی　　بال کھولے تو گھٹا لوٹ گئی

آفت تو ہے وہ ناز بھی انداز بھی لیکن
مرتا ہوں میں جس پر وہ ادا اور ہی کچھ ہے

الٰہی کیا قیامت ہے، وہ جب لیتے ہیں انگڑائی
مرے سینے میں سب زخموں کے ٹانکے ٹوٹ جاتے ہیں

اے دلِ صد چاک شانہ بن کے جا پر یاد رکھ
ہے مزاج الٹا اُلجھ پڑتی ہے سُلجھانے سے زلف

وصل کا دن اور اتنا مختصر   دن گِنے جاتے تھے اس دن کے لئے

اب یہ جانا کہ اِسے کہتے ہیں آنا دل کا
ہم ہنسی کھیل سمجھتے تھے لگانا دل کا

کہتے ہیں کہ ہم درد کسی کا نہیں سُنتے
میں نے تو رقیبوں سے سُنا اور ہی کچھ ہے

وہ دشمنی سے دیکھتے ہیں دیکھتے تو ہیں
میں شاد ہوں کہ ہوں تو کسی کی نگاہ میں

تجھ سے مانگوں میں تجھی کو کہ سبھی کچھ مل جائے
سو سوالوں سے یہی ایک سوال اچھا ہے

خدا کی شان! جو شوخی سے آشنا ہی نہ تھا
ترس رہی ہے وہی آنکھ اب حیا کے لئے

تسلّی خاک ہو و عدوں سے ان کے جیتو نیں انکی
اشاروں سے یوں کہتے ہیں کہ دیکھو یوں مکرتے ہیں

## ○ انجم

یہ صورت اور بھولی بھولی باتیں
تمہیں بتاؤ پیار آئے نہ آئے

## ○ انشا

جھڑکی سہی ، ادا سہی، چیں بر جبیں سہی
سب کچھ سہی پر ایک 'نہیں' کی نہیں سہی

نہیں معلوم منظور اس کو کیا ہے
بُری چیتون سے کافر دیکھتا ہے

انہیں باتوں پہ لوٹتا ہوں میں
گالی پھر دے کے میرا نام تو لو

نزاکت اس گلِ رعنا کی دیکھو انشا
نسیمِ صبح جو چھُو جائے رنگ میلا ہو

چھیڑنے کا تو مزا تب ہے کہو اور سُنو
بات میں تم تو خفا ہو گئے، لو اور سُنو

## ○ انور

کِس سوچ میں ہیں آئنے کو آپ دیکھ کر
میری طرف تو دیکھئے، سرکار کیا ہوا

## ○ باقیؔ صدیقی

عشق میں بھی نہ کچھ ملا باقیؔ
اور دنیا کے کام سے بھی گئے

دل کے لئے حیات کا پیغام بن گئیں
بے تابیاں سمٹ کے ترا نام بن گئیں

یاد آئی کیا تیری بات
نیند نہ آئی ساری رات
ہم بھی چُپ ہیں تم بھی چُپ
اس کو کہتے ہیں حالات

## ○ بشیر بدر

اُجالے اپنی یادوں کے ہمارے ساتھ رہنے دے
نہ جانے کس گلی میں زندگی کی شام ہو جائے

## ○ بیخودؔ دہلوی

ایک ادنیٰ سا کرشمہ ہے یہ اس کے عشق کا
مر گیا ہوں اور مرنے کا گماں ہوتا نہیں

غمِ اُلفت سے دل لاکھوں پریشاں ہوتے جاتے ہیں
یہ گھر آباد ہو جانے سے ویراں ہوتے جاتے ہیں

تم کہتے ہو دل میں نہ کوئی میرے سوا ہو
کیا ٹال دوں اس کو بھی محبت اگر آئے

نکل کر آپ پردے سے ذرا باہر تو آ جائیں
قیامت میں جو کل ہوگا وہ اب کیا ہو نہیں سکتا

وہ میری التجا، میری خوشامد، میری مایوسی
وہ مجبوری سے اُن کا مُسکرا دینا خفا ہو کر

بگڑنا اس کا غصے سے بھی شوخی سے نہیں خالی
مزے کی بات کہہ جاتا ہے، ظالم بے مزا ہو کر

آگ بھردی ہے محبت نے مری رگ رگ میں
میرا تو خون بھی دوزخ کا شرارا نکلا

کیا اسی کا نام اُلفت ہے کہ جب دیکھا اسے
خود بخود اِک جوش پیدا دل کے اندر ہو گیا
ناپ لیجے اپنے گیسو کی درازی قد سے آپ
اب تو یہ فتنہ قیامت کے برابر ہو گیا

مٹا دی مٹ کے داغِ آرزو نے عشق کی دولت
کوئی دن اور رہ جاتا تو یہ دل کو بنا جاتا

مِٹ گیا غمِ ہستی اس پہ مبتلا ہو کر
عشق نے اثر بخشا درد کی دوا ہو کر

لے چلے دل میں ترا داغ محبت والے
جان دے کر جو خریدا ہے یہ سودا ہے وہی

## ○ بیدل عظیم آبادی

انجان تم بنے رہے یہ اور بات ہے ایسا تو کیا ہے تم کو ہماری خبر نہ ہو

## ڈاکٹر تاثیر

دل نے آنکھوں سے کہی، آنکھوں نے دل سے کہہ دی
بات چل نکلی ہے، اب دیکھیں کہاں تک پہنچے

چھپا پھرتا ہوں اب تک تیری آنکھوں سے مگر کب تک
یہ کہہ ڈالیں گی اِک دن میرے دل کا مدعا مجھ سے

یوں ہی بیٹھے ہیں ترے در پہ تو بیٹھے ہیں مگر
پھر نہ ہم لوٹ کے آئیں گے جو اِک بار گئے

مری توبہ، مجھے باور، وہ کافر ہے وہ کافر ہے
خفا تو بھی ہوا جاتا ہے اے میرے خدا مجھ سے

## تاجور نجیب آبادی

برداشت دردِ عشق کی دشوار ہو گئی
اب زندگی بھی جان کا آزار ہو گئی

محبت! آہ محبت کی زندگی مت پوچھ
بڑی مصیبتوں میں مبتلا رہا ہوں میں

خدا مجھ کو تجھ سے ہی محروم کر دے
جو کچھ اور تیرے سوا چاہتا ہوں

سبب ہر ایک مجھ سے پوچھتا ہے میرے رونے کا
الٰہی ساری دنیا کو میں کیسے رازداں کرلوں

محبت آہ جو تو کامیاب ہو نہ سکی
ہوس میں عمر کو صرفِ گناہ کردوں گا

جو مجھ سے چھین لیا دہرِ خود غرض نے تمہیں
مٹوں گا لیکن اسے بھی تباہ کردوں گا

## ○ صوفی تبسّم

ہر دردِ محبت سے اُلجھا ہے غمِ ہستی
کیا کیا نہیں یاد آیا جب بھی تری یاد آئی

کچھ اور پھیل گئیں درد کی کٹھن راہیں
غمِ فراق کے مارے جدھر سے گزرے ہیں

جس میں ہو یاد بھی تیری شامل
ہائے اِس بے خودی کو کیا کہیے

## ○ عبداللطیف تپش

جان آنکھوں میں رہی جی سے گزرنے نہ دیا
اچھی دیدار کی حسرت تھی کہ مرنے نہ دیا

کوئی تو بات ہے جو غیر کے آگے اُس نے
شکوہ کیسا کہ مجھے شکر بھی کرنے نہ دیا

## ○ تسکین

قاصد آیا ہے وہاں سے تُو ذرا تھم تو سہی
بات تو کرنے دے اس سے دلِ بیتاب مجھے

## ○ تسلیم

سچ ہے تمہیں کسی سے نہ مطلب نہ کچھ غرض
دن رات گھر میں غیر کے مہماں ہیں تو ہیں

## ○ ثاقب لکھنوی

حشر میں میرا لہو چھپتا تو آخر کس طرح
آپ بھی بھولے نہ تھے، مجھ کو بھی کچھ کچھ یاد تھا

دل کہ جس کی خانہ ویرانی کا تم کو غم نہیں
کیا بتائیں ہم تمہیں اِس گھر میں کون آباد تھا

عشق کی دو چار راہیں ہوں تو دل کو ڈھونڈ لوں
مجھ کو کیا معلوم، کس کوچے میں مر کر رہ گیا

تڑپوں تو راز کھولوں، سنبھلوں تو عشق ناخوش
جس حال کو میں سمجھا اچھا، بُرا وہی تھا

سُننے والے رو دیئے سُن کر مریضِ غم کا حال
دیکھنے والے ترس کھا کر دعا دینے لگے

حُسن کے ہاتھ بندھے تو وہ ذرا دیر سہی
مجھ پہ احساں تری آئی ہوئی انگڑائی کا

کچھ اِس ادا سے یار نے پوچھا مِرا مزاج
کہنا پڑا کہ "شُکر ہے پروردگار کا"

ذرا سی اک نگاہِ عشق میں آنکھوں سے گرتا ہے
بہت آسان ہے انسان کا بیکار ہو جانا

رکھتے ہی پاؤں ٹُوٹ گئے بازارِ عشق میں
بیٹھے نہ دل کو بیچنے والے دوکان پر

ہوش ہی مجھ کو نہ تھا، جب پہلوؤں میں لُوٹ تھی
مجھ کو کیا معلوم، کیا جاتا رہا، کیا رہ گیا

صاف کہہ دیجئے، وعدہ ہی کیا تھا کس نے؟
عذر کیا چاہیئے جھوٹوں کو مُکرنے کے لئے

آدھی سے زیادہ شبِ غم کاٹ چکا ہوں
اب بھی اگر آ جاؤ تو یہ رات بڑی ہے

جلوۂ حُسن اِک اشارے میں بہت کچھ کہہ گیا
میں نہیں سمجھا مگر ہاں دل تڑپ کر رہ گیا
اُن کی بزمِ ناز میں تو سانس بھی دل نے نہ لی
نالۂ کش برسوں کا اِک تصویر بن کر رہ گیا

اس کے سننے کے لئے جمع ہوا ہے محشر
رہ گیا تھا جو فسانہ مری رُسوائی کا

کعبہ کدھر ہے شکر کا سجدہ ادا کروں
اللہ آپ آئے ہیں میرے مکان پر

ہجر کی شب نالۂ دل وہ صدا دینے لگے
سُننے والے رات کٹنے کی دُعا دینے لگے
آئنہ ہو جائے میرا عشق اس کے حُسن کا
کیا مزا ہو درد اگر خود ہی دوا دینے لگے

تڑپتا ہے شبِ غم یوں کہ میں کچھ کہہ نہیں سکتا
بتا دے نامُرادی کون سی باتیں کروں دل سے
غموں کے آسرے پر، ہجر میں تھی زندگی ثاقب
خلش بڑھتی جو یہ کانٹے نکلتے دامنِ دل سے

جُدائی میں جس کو مٹاتی ہے اُلفت
وہ عُمرِ رواں پہلے ہی کٹ گئی ہے
وہی رات میری وہی رات ان کی
کہیں بڑھ گئی ہے، کہیں گھٹ گئی ہے

صبحِ وصال دُور تو اِتنی نہیں مگر
راتیں ہیں بیچ میں تری زُلفِ سیاہ کی

اِک نیا دل ظلم سہنے کو بنانا چاہیئے
ہو تو سکتا ہے مگر اس کو زمانہ چاہیئے

## ○ معین احسن جذبی

جب محبت کا نام سُنتا ہوں — ہائے کتنا ملال ہوتا ہے

اظہارِ محبت پر اس طرح وہ شرمائے — سب اُن کی حیا میری آنکھوں میں اُتر آئی

ہائے وہ تیرے تبسم کی ادا وقتِ سحر — صبح کے تاروں نے اپنی جان تک کر دی نثار

مُسکرا کر ڈال دی رُخ پر نقاب — مل گیا جو کچھ کہ ملنا تھا جواب

سوالِ شوق پہ اُن کو کچھ اجتناب سا ہے — جواب یہ تو نہیں ہے مگر جواب سا ہے

کچھ دل کو محبت میں مٹنے کا خیال آ گیا — کچھ تیرے تغافل نے کی حوصلہ افزائی

اے حُسن! ہم کو ہجر کی راتوں کا خوف کیا — تیرا خیال جاگے گا سویا کریں گے ہم

داغِ غم دل سے کسی طرح مٹایا نہ گیا
میں نے چاہا بھی مگر تم کو بُھلایا نہ گیا

ہو نہ ہو دل کو ترے حُسن سے کچھ نسبت ہے
جب اُٹھا پردہ تو کیوں میں نے تجھے یاد کیا

جو آگ لگائی تھی تم نے، اُس کو تو بجھایا اشکوں نے
جو اشکوں نے بھڑکائی ہے، اُس آگ کو ٹھنڈا کون کرے

اِک ایسا راز دیا ہے مجھے چھپانے کا
جسے وہ چاہیں تو خود بھی چُھپا نہیں سکتے

## ○ جرأت

لوگ کہتے ہیں محبت میں اثر ہوتا ہے
کون سے شہر میں ہوتا ہے، کہاں ہوتا ہے

روتے ہیں بار بار جرأت یہ گرفتار ہیں کہیں نہ کہیں

اے ستم ایجاد، کب تک یہ ستم دیکھا کریں
تُو کرے غیروں سے باتیں اور ہم دیکھا کریں

خراب کیونکہ نہ ہو شہرِ دل کی آبادی
ہمیشہ لُوٹنے والے ہی اس دیار میں آئے

سرگزشت آتے ہی کیا پوچھے ہے اے جاں میری
سب سُناؤں گا تجھے آپ میں آنے دے مجھے

اُس بِن جہان کچھ نظر آتا ہے اور ہی
گویا وہ آسمان نہیں، وہ زمیں نہیں

جب یہ سُنتے ہیں کہ ہمسایہ ہیں آپ آئے ہوئے
کیوں درو بام پہ ہم پھرتے ہیں گھبرائے ہوئے

ہے کِس کا جگر جس پہ یہ بیداد کروگے
لو ہم تمہیں دل دیتے ہیں کیا یاد کروگے

آئے جو میرے پاس تو مُنھ پھیر کے بیٹھے
یہ آج نیا آپ نے دستور نکالا

خدا جانے کرے گا چاک کِس کِس کے گریباں کو
ادا سے اُن کا چلنے میں وہ دامن کو اُٹھا لینا

## ○ جگر مرادآبادی

ابتدا وہ تھی کہ تھا جینا محال    انتہا یہ ہے کہ اب مرنا بھی مشکل ہو گیا

محبت میں قدم رکھتے ہی گم ہونا پڑا مجھ کو
نکل آئیں ہزاروں منزلیں ایک ایک منزل سے

بن جائیں نہ بیگانۂ آدابِ محبت
اتنا نہ قریب آؤ، مناسب ہی کہو یہی ہے

آجاؤ کہ اب خلوتِ غم خلوتِ غم ہے
اب دل کے دھڑکنے کی بھی آواز نہیں ہے

یہ کہہ کہہ کے ہم دل کو بہلا رہے ہیں
وہ اب چل چکے ہیں وہ اب آ رہے ہیں

اُن کی وہ آمد آمد، اپنا یہاں یہ عالم
اِک رنگ آ رہا ہے، اِک رنگ جا رہا ہے

کیا کیا خیال و وہم نگاہوں پہ چھا گئے
جی دھک سے ہو گیا، یہ سُنا جب وہ آ گئے

یوں زندگی گزار رہا ہوں ترے بغیر
جیسے کوئی گناہ کئے جا رہا ہوں میں

سمجھے تھے تجھ سے دُور نکل جائیں گے کہیں
دیکھا تو ہر مقام تری رہگزر میں ہے

محبّت میں اِک ایسا وقت بھی دل پر گزرتا ہے
کہ آنسو خشک ہو جاتے ہیں طغیانی نہیں جاتی

عشق جب تک نہ کر چکے رُسوا
آدمی کام کا نہیں ہوتا

اِس عشق کے ماروں کا اِتنا ہی فسانہ ہے
رونے کو نہیں کوئی، ہنسنے کو زمانہ ہے

ہائے یہ مجبوریاں، محرومیاں، ناکامیاں
عشق آخر عشق ہے تم کیا کرو ہم کیا کریں

جگر میں نے چھپایا لاکھ اپنا دردِ غم لیکن
بیاں کردیں مری صورت نے سب کیفیتیں دل کی

ان لبوں کی جاں نوازی دیکھنا
منھ سے بول اُٹھنے کو ہے جامِ شراب

وہ چیز، کہتے ہیں فردوسِ گم شُدہ جس کو
کبھی کبھی تری آنکھوں میں پائی جاتی ہے

اور بھی میرے لئے آفت کا ساماں ہوگئیں
ہائے وہ مخمور آنکھیں جب پشیماں ہوگئیں

یہ نشہ بھی کیا نشہ ہے کہتے ہیں جسے حُسن
جب دیکھیے اِک نیند سی آنکھوں میں بھری ہے

تیرا ملنا ترا نہیں ملنا
اور جنّت ہے کیا جہنّم کیا

میں تو اِس سادگیٔ حُسن پہ صدقے اس کے
نہ جفا آتی ہے جس کو نہ وفا آتی ہے

شبابِ میکش، خیالِ میکش، جمالِ میکش، نگاہِ میکش
خبر وہ رکھیں گے کیا کسی کی، انہیں تو اپنی خبر نہیں ہے

کچھ اس طرح سے آج وہ پہلو نشیں رہے
جب تک ہمارے پاس رہے ہم نہیں رہے

یہ نازِ حُسن تو دیکھو کہ دل کو تڑپا کر
نظر ملاتے نہیں مُسکرائے جاتے ہیں

یوں تڑپ کر دل نے تڑپایا سرِ محفل مجھے
اس کو قاتل کہنے والے کہہ اُٹھے قاتل مجھے

ضبطِ غم ہجر میں رونے بھی نہیں دیتا ہے
آج آنسو بھی میرے قید ہیں، آزاد نہیں

وہ کب کے آئے بھی اور گئے بھی، نظر میں اب تک سما رہے ہیں
یہ چل رہے ہیں، وہ پھر رہے ہیں، یہ آ رہے ہیں، وہ جا رہے ہیں

جنوں کے سخت مراحل بھی تیری یاد کے ساتھ
حسین حسین نظر آئے، جواں جواں گزرے

ہم نے سینے سے لگایا دل نہ اپنا بن سکا
مُسکرا کر تم نے دیکھا، دل تمہارا ہو گیا

یہ کیا مقامِ عشق ہے ظالم کہ ان دنوں اکثر ترے بغیر بھی آرام آ گیا

عرضِ غم نہ کر اے دل دیکھ ہم نہ کہتے تھے
رہ گئے وہ ' اُونہہ ' کر کے سُن لیا جواب ان کا

یوں دل کے تڑپنے کا ہے کچھ تو سبب آخر
یا درد نے کروٹ لی، یا تم نے اِدھر دیکھا

کوئی حد ہی نہیں شاید محبت کے فسانے کی
سُناتا جا رہا ہے جس کو جتنا یاد ہوتا ہے

وہ یوں دل سے گزرتے ہیں کہ آہٹ تک نہیں ہوتی
وہ یوں آواز دیتے ہیں کہ پہچانی نہیں جاتی

دنیا کے ستم یاد نہ اپنی ہی وفا یاد اب مجھ کو نہیں کچھ بھی محبت کے سوا یاد

یہ عشق نہیں آساں، اتنا ہی سمجھ لیجے
اِک آگ کا دریا ہے اور ڈوب کے جانا ہے

کیا لُطف کہ میں اپنا پتہ آپ بتاؤں
کیجے کوئی بھولی ہوئی خاص اپنی ادا یاد

لے کے خط اُن کا کیا ضبط بہت کچھ لیکن
تھرتھراتے ہوئے ہاتھوں نے بھرم کھول دیا

اِدھر سے بھی سِوا ہے اُدھر کی مجبوری
کہ ہم نے آہ تو کی، اُن سے آہ بھی نہ ہوئی

انہیں آنسو سمجھ کر یوں نہ مٹی میں مِلا ظالم
پیامِ دردِ دل ہے اور آنکھوں کی زبانی ہے

ہو گئی دل کو تری یاد سے اِک نسبتِ خاص
اب تو شاید ہی میسر کبھی تنہائی ہو

ترے فراق کے غم نے بچا لیا رب سے    مرے قریب کوئی اب بلا نہیں آتی

مری زندگی تو گزری ترے ہجر کے سہارے
مری موت کو بھی پیارے کوئی چاہیئے بہانہ

## ○ جلیل مانکپوری

محبت رنگ دے جاتی ہے جب دل دل سے ملتا ہے
بڑی مشکل تو یہ ہے دل بڑی مشکل سے ملتا ہے

ایک تو تصویر اس کی غیر کی محفل میں ہے
اِک ہمارے پاس بھی ہے جو ہمارے دل میں ہے

وعدہ کر کے اور بھی آفت میں ڈالا آپ نے
زندگی مشکل تھی اب مرنا بھی مشکل ہو گیا

قاصد! پیامِ شوق کو دینا بہت نہ طول
کہنا فقط یہ ان سے کہ آنکھیں ترس گئیں،

مزا لیں گے ہم دیکھ کر تیری آنکھیں
انہیں خوب تو نامہ بر دیکھ لینا

آج آنسو تو نے پونچھے بھی تو کیا
یہ تو اپنا عمر بھر کا کام ہے

میری ہر بات کو اُلٹا وہ سمجھ لیتے ہیں
اب کے پوچھا تو یہ کہہ دوں گا کہ حال اچھا ہے

لاکھ نازک ہو رشتۂ اُلفت
ٹوٹتا ہے یہ تار مشکل سے

مان لیتا ہوں تیرے وعدے کو　　بھول جاتا ہوں میں کہ تو ہے وہی

دل بہلنے کو لوگ سنتے ہیں　　دردِ دل داستان ہے گویا

درد سے واقف نہ تھے غم سے شناسائی نہ تھی
ہائے! کیا دن تھے طبیعت جب کہیں آئی نہ تھی

مصروف کر لیا مجھے اس کے خیال نے
جا اے اجل! کہ مرنے کی فرصت نہیں مجھے

ہم تم ملے نہ تھے تو جدائی کا تھا ملال
اب یہ ملال ہے کہ تمنا نکل گئی

تم جو کہتے ہو بگڑ کر ہم نہ آئیں گے کبھی
یہ بھی کہہ دو اب نہ آئے گی تمہاری یاد بھی

وہ اُٹھے، درد اُٹھا، حشر اُٹھا　　مگر دل ہے کہ بیٹھا جا رہا ہے

کہہ دو یہ کوہکن سے کہ مرنا نہیں کمال　　مر مر کے ہجرِ یار میں جینا کمال ہے

سینے سے میں لگائے ہوں تجھ کو خیال میں
او مستِ ناز کچھ تجھے اپنی خبر بھی ہے

اچھا ہے وہ جو مجھ کو پھراتے ہیں دربدر
آگاہ کر رہے ہیں محبت کی راہ سے

اب میں چلوں تو سایہ بھی اپنا نہ ساتھ دے
جب تم چلو، زمین چلے، آسماں چلے

مزے بے تابیوں کے آ رہے ہیں
وہ ہم کو ہم انہیں سمجھا رہے ہیں

آتے آتے اُن کو آئے گا خیال
جاتے جاتے بے خیالی جائے گی

یار تک پہنچا دیا بے تابیٔ دل نے ہمیں
اِک تڑپ میں منزلوں کا فاصلہ جاتا رہا

جاتے ہو خدا حافظ ہاں اتنی گزارش ہے
جب یاد ہم آجائیں، ملنے کی دُعا کرنا

شرابِ عشق کی مستی، عجیب مستی ہے
گیا جو ہوش تو پھر عمر بھر نہیں آیا

عشق کی چوٹ کا کچھ دل پہ اثر ہو تو سہی
درد، کم ہو کہ زیادہ ہو، مگر ہو تو سہی

تیوری جو اس کی چڑھ گئی عاشق پہ آ بنی
بن کر ادا بنی تو بگڑ کر قضا بنی

ایک سی شوخی خدا نے دی ہے حُسن و عشق کو
فرق بس اتنا کہ وہ آنکھوں میں ہے یہ دل میں ہے

کوئی یہ پُوچھ لے دردِ نہاں سے
تجھے دل ڈھونڈ لایا ہے کہاں سے

پہنچے نہ وہاں تک، یہ دُعا مانگ رہا ہوں
قاصد کو اُدھر بھیج کے دھیان آئے ہیں کیا کیا

## ○ جوش ملسیانی

رنج، غم، درد، الم، یاس، تمنا، حسرت
اِک تری یاد کے ہونے سے ہے کیا کیا دل میں

## ○ جوش ملیح آبادی

ہم عشق سے کیا واقف، واقف ہیں تو صرف اِتنا
آغاز ہلاکت ہے، انجام خدا جانے

جس کو تم بھول گئے، یاد کرے کون اس کو
جس کو تم یاد ہو وہ اور کسے یاد کرے

دل کی چوٹوں نے کبھی چین سے رہنے نہ دیا
جب چلی سرد ہوا، میں نے تجھے یاد کیا

میری حالت تری فرقت میں سنبھل جائے گی
کیا یہ دُنیا ہے کہ دو دن میں بدل جائے گی

مجھ کو تو ہوش نہیں، تم کو خبر ہو شاید
لوگ کہتے ہیں کہ تم نے مجھے برباد کیا

واقف ہے جوشؔ، عشق سے اپنے تمام شہر
اور ہم یہ جانتے ہیں کوئی جانتا نہیں

آنکھیں تیری، جھک رہی ہیں مجھ سے مل کر
دیوار سے دُھوپ اُتر رہی ہے گویا

یہ بات، یہ تبسم، یہ ناز، یہ نگاہیں
آخر تمہیں بتاؤ، کیونکر نہ تم کو چاہیں

نرمی و آہستگی سے پاؤں رکھنے کی ادا
سیکھ لیں شبنم کے قطرے آپ کی رفتار سے

اب تک نہ خبر تھی مجھے اُجڑے ہوئے گھر کی
تم آئے تو گھر بے سروساماں نظر آیا

تمہیں آہیں سُننے کا شوق تھا، مگر اب بتاؤ کروگے کیا
جو کراہتا تھا تمام شب، وہ مریض 'جوش' تو مر گیا

## ○ محمّد علی جوہر

ہرگز نہ ہو، اے دل! غمِ جاناں کی شکایت
کرتا ہے بھلا کوئی بھی مہماں کی شکایت
ہیں عشق کے بیمار بھی دنیا سے نرالے
ہے درد کے بدلے انہیں درماں کی شکایت

اِس دردِ لا علاج کی کیونکر دعا کروں
وہ حالِ دل سُنیں بھی تو مجھ سے بیاں نہ ہو
ہم کو تو ایک تجھ سے دو عالم میں ہے غرض
سب بدگماں ہوا کریں، تو بدگماں نہ ہو

یہ ستانے کی نکالی ہے انوکھی ترکیب ظلم کا نام ستم گر نے حیا رکھا

ہے ظلم بہت عام ترا پھر بھی ستم گر مخصوص یہ اندازِ جفا میرے

## ○ چکبست

ہزاروں جان دیتے ہیں بتوں کی بے وفائی پر
اگر ان میں سے کوئی باوفا ہوتا تو کیا ہوتا

کشش وفا کی انہیں کھینچ لائی آخر کار
یہ تھا رقیب کا دعویٰ، وہ آ نہیں سکتے

نیا بسمل ہوں میں واقف نہیں رسمِ شہادت سے
بتا دے تو ہی اے ظالم! تڑپنے کی ادا کیا ہے

مزا ہے عہدِ جوانی میں سر پٹکنے کا لہو میں پھر یہ روانی رہے رہے نہ رہے

کیوں رلانے کو سناتے ہو وفا کے قصے دوستو اب تو محبت کا یہ دستور نہیں

جسے ہو فکر مرہم کی اسے قاتل سمجھتے ہیں
الٰہی خیر ہو یہ زخم اچھا ہو نہیں سکتا

## حاذق

مڑ مڑ کے دیکھتے ہیں وہ اپنا خرام ناز
پھر پھر کے دیکھتے ہیں کوئی دیکھتا نہ ہو

## حالی

عشق سنتے تھے جسے ہم، وہ یہی ہے شاید
خود بخود دل میں ہے اک شخص سمایا جاتا

تم کو ہزار شرم سہی، مجھ کو لاکھ ضبط
اُلفت وہ راز ہے، جو چھپایا نہ جائے گا

وہ اُمید کیا جس کی ہو انتہا　　وہ وعدہ نہیں جو وفا ہو گیا

ہم جس پہ مر رہے ہیں وہ ہے بات ہی کچھ اور
عالم میں تجھ سے لاکھ سہی، تو مگر کہاں

رات اس کو بات بات پہ سو سو دیئے جواب
مجھ کو خود اپنی ذات سے ایسا گماں نہ تھا

قلق اور دل کا سوا ہو گیا ۔۔۔ دلاسہ تمہارا بلا ہو گیا

اب شوق سے بگاڑ کی باتیں کیا کرو
کچھ پا گئے ہیں آپ کی طرزِ بیاں سے ہم

بے قراری تھی سب اُمیدِ ملاقات کے ساتھ
اب وہ اگلی سی درازی شبِ ہجراں میں نہیں

ملتے ہی اُن کے بھول گئیں کلفتیں تمام ۔۔۔ گویا ہمارے سر پہ کبھی آسماں نہ تھا

ہوتی نہیں قبول دُعا ترکِ عشق کی ۔۔۔ دل چاہتا نہ ہو تو زباں میں اثر کہاں

بگڑیں نہ بات بات پہ کیوں جانتے ہیں وہ ۔۔۔ ہم وہ نہیں کہ ہم کو منایا نہ جائے گا

## ○ حامد

اب اُن کا سامنا ہوتا ہے تو مُنھ پھیر لیتے ہیں
کہاں کی رسمِ اُلفت، چھوڑ دی صاحب سلامت بھی

## ○ نواب بیگم حجاب

کچھ خوفِ خدا کیجیے، اِس طرح نہ چلیے
سو بار تو اس چال پہ تلوار چلی ہے

## ○ حرم

مانا کہ ہم سے آپ کو نفرت ہے پر اسے
کیا کیجئے کہ مجھ کو محبت ہے آپ سے

## ○ امین حزیں

عشق کا انجامِ رنگیں دیکھئے
اشکِ سادہ کو لہو ہونا پڑا

اِک تو کہ اپنے حُسن کی ہے آپ ہی دلیل
اِک میں کہ تیرے عشق کا دعویٰ لئے ہوئے

ہم تو یہ حزیں سمجھے ہیں دامن جو بھگو دے پانی ہیں
آنسو تو وہی اک قطرہ ہے پلکوں پہ جو تڑپے بہہ نہ سکے

## ○ جعفر علی حسرت

تمہیں غیروں سے کب فرصت، ہم اپنے غم سے کب خالی
چلو بس ہو چکا مِلنا، نہ تم خالی، نہ ہم خالی

## ○ حسرت جے پوری

تیری زُلفوں سے جُدائی تو نہیں مانگی تھی
قید مانگی تھی، رہائی تو نہیں مانگی تھی

## ○ چراغِ حسن حسرت

غمِ آرزو کو نہ تازہ کر، دلِ بے خبر یہ وہ آگ ہے
جو سُلگ اُٹھی تو سُلگ اُٹھی، جو دبی رہی تو دبی رہی

آپ کا ذکر بیٹھتے، اُٹھتے — آپ کی یاد جاگتے، سوتے
عشق نے حُسن کو بنایا حُسن — ہم نہ ہوتے تو آپ کیا ہوتے

محبت تیرے جلوے کتنے رنگا رنگ جلوے ہیں
کہیں محسوس ہوتی ہے، کہیں معلوم ہوتی ہے
اُمیدِ وصل نے دھوکے دیئے ہیں اِس قدر حسرت
کہ اُس کافر کی ’ہاں‘ بھی اب ’نہیں‘ معلوم ہوتی ہے

راہ میں اُن سے مُلاقات ہوئی — جس سے ڈرتے تھے وہی بات ہوئی

یارب غمِ ہجراں میں اِتنا تو کیا ہوتا
جو ہاتھ جگر پر ہے، وہ دستِ دُعا ہوتا
اِک عشق کا غم آفت اور اس پہ یہ دل آفت
یا غم نہ دیا ہوتا، یا دل نہ دیا ہوتا
اُمید تو بندھ جاتی، تسکین تو ہو جاتی

وعدہ نہ وفا کرتے، وعدہ تو کیا ہوتا
غیروں سے کہا تم نے، غیروں سے سُنا تم نے
کچھ ہم سے کہا ہوتا، کچھ ہم سے سُنا ہوتا

دمِ آخر وہ آ گئے حسرت
موت سے اب کوئی بہانہ کریں

## ○ حسرت موہانی

nice

چُپکے چُپکے رات دن آنسو بہانا یاد ہے
ہم کو اب تک عاشقی کا وہ زمانہ یاد ہے
جب سوا میرے تمہارا کوئی دیوانہ نہ تھا
سچ کہو کچھ تم کو بھی کیا وہ زمانہ یاد ہے

پہلے آنکھیں ہوئیں گرویدہ پھر آنکھوں کی طرح
چاہنے دل بھی لگا آپ کو دیکھا دیکھی

ملتے ہیں اس ادا سے کہ گویا خفا نہیں
کیا آپ کی نگاہ سے میں آشنا نہیں

شاید وہ یاد کرتے ہیں مجھ کو کہ اور بھی
تکلیفِ اضطراب کی شدت ہے آج کل

دل میں کیا کیا تھے عرضِ حال کے شوق　　اُس نے پوچھا تو کچھ بتا نہ سکے

حُسن سے اپنے وہ غافل تھے، میں اپنے عشق سے
اب کہاں سے لاؤں وہ ناواقفیت کے مزے

وفا تم سے لے بے وفا چاہتا ہوں　　مری سادگی دیکھ کیا چاہتا ہوں

نہیں آتی تو اُن کی یاد برسوں تک نہیں آتی
مگر جب یاد آتے ہیں تو اکثر یاد آتے ہیں

آئینے میں وہ دیکھ رہے تھے بہارِ حُسن　　آیا مرا خیال تو شرما کے رہ گئے
ٹوکا جو بزمِ غیر سے آتے ہوئے انہیں　　کہتے بنا نہ کچھ تو قسم کھا کے رہ گئے

شب وہی شب ہے، دن وہی دن ہے　　جو تری یاد میں گزر جائے

کہیں وہ آ کے مِٹا دیں نہ انتظار کا لُطف　　کہیں قبول نہ ہو جائے التجا میری

چل بھی دیئے وہ چھین کے صبر و قرارِ دل
ہم سوچتے ہی رہ گئے، یہ ماجرا ہے کیا

وہ شرما کے بیٹھے ہیں گردن جُھکائے
غضب ہو گیا اِک نظر دیکھ لینا

ہوسِ دید مٹی ہے، نہ مٹے گی حسرت
دیکھنے کے لئے چاہیے انہیں جتنا دیکھو

تجھ سے اب مِل کے تعجب ہے کہ عرصہ اِتنا
آج تک تیری جُدائی میں یہ کیونکر گزُرا

اس شوخ کا شکوہ کیا، حسرت یہ تُونے کیا کیا
اس سے تو اے مردِ خدا! بہتر تھا مر جانا کہیں

اب تو آتا ہے یہی جی میں کہ اے محوِ جفا
کچھ بھی ہو جائے مگر تیری تمنّا نہ کریں
شکوۂ جور، تقاضائے کرم، عرضِ وفا
تم جو مل جاؤ کہیں ہم کو تو کیا کیا نہ کریں

صبر مشکل ہے، آرزو بیکار کیا کریں عاشقی میں کیا نہ کریں

وصل کی بنتی ہیں اِن باتوں سے تدبیریں کہیں
آرزوؤں سے پھرا کرتی ہیں تقدیریں کہیں
التفاتِ یار تھا اِک خواب آغازِ وفا
سچ ہوا کرتی ہیں ان خوابوں کی تعبیریں کہیں

مانوس ہو چلا تھا تسلّی سے حالِ دل　　پھر تُو نے یاد کر کے بدستور کر دیا

## ○ بالمکند حضور

وفا کو تم جفا سمجھے، ستم کو ہم کرم سمجھے
اُدھر تم دل میں کچھ سمجھے، اِدھر کچھ دل میں ہم سمجھے

## ○ حفیظ بنارسی

پیغام لیا ہے کبھی پیغام دیا ہے　　آنکھوں سے محبّت میں بڑا کام لیا ہے

## ○ حفیظ جالندھری

کیوں ہجر کے شکوے کرتا ہے، کیوں درد کے رونے روتا ہے
اب عشق کیا تو صبر بھی کر، اس میں تو یہی کچھ ہوتا ہے

اب ابتدائے عشق کا عالم کہاں حفیظ　　کشتی مری ڈبو کے وہ ساحل اُتر گیا

کچھ مجھے جرأت ہوئی، کچھ اُن کی آنکھیں جھک گئیں
ہوتے ہوتے یوں ہی اظہارِ تمنّا ہو گیا

وہ کون تھے جو عشق کو اک کھیل جان کر
کھیلے بھی اور چل بھی دیئے جیت ہار کے

وفا جس سے کی، بے وفا ہو گیا　　　جسے بُت بنایا خدا ہو گیا

بظاہر سادگی سے مُسکرا کر دیکھنے والو
کوئی کمبخت ناواقف اگر دیوانہ ہو جائے

ہم ہی میں تھی نہ کوئی بات یاد نہ تم کو آ سکے
تم نے ہمیں بھلا دیا ہم نہ تمہیں بُھلا سکے

اے داورِ حشر، اس سے نہ کر پُرسشِ ایماں
انکار کا عادی ہے یہ انکار نہ کر دے

ناصح کو بُلاؤ مرا ایمان سنبھالے　　　پھر دیکھ لیا اُس نے شرارت کی نظر سے

اب میرے رونے والو، خدارا جواب دو
وہ بار بار پوچھتے ہیں 'کون مر گیا'

جینے کا ارمان کروں، یا مرنے کا سامان کروں
عشق میں کیا ہوتا ہے ناصح عقل کی بات بتاتا جا

دیوانگیٔ شوق کے بعد آ ہی گیا ہوش
اور ہوش بھی وہ ہوش کہ دیوانہ بنا دے

حُسن پابندِ رضا ہو، مجھے منظور نہیں        میں کہوں تم مجھے چاہو، مجھے منظور نہیں

حُسن والے مرے قاتل ہیں یہ دعویٰ ہے مرا
حُسن والوں کو سزا ہو، مجھے منظور نہیں

حشر کے دن میری چُپ کا ماجرا        کچھ نہ کچھ تم سے بھی پوچھا جائے گا

ہو گیا جب عشق ہم آغوشِ طوفانِ شباب
عقل بیٹھی رہ گئی ساحل پہ شرمائی ہوئی

یاس کی بستی میں اِک چھوٹی سی امیدِ وصال
اجنبی کی طرح سے پھرتی ہے گھبرائی ہوئی

گُم ہو گیا ہوں بے خودیٔ ذوقِ عشق میں
اے عقل جا کے لا تو ذرا ڈھونڈ کر مجھے

ارادے باندھتا ہوں، سوچتا ہوں توڑ دیتا ہوں
کہیں ایسا نہ ہو جائے، کہیں ویسا نہ ہو جائے

ہے ازل کی اس غلط بخشی پہ حیرانی مجھے
عشق لافانی ملا ہے، زندگی فانی مجھے

پوچھتا پھرتا تھا داناؤں سے اُلفت کے رموز
یاد اب رہ رہ کے آتی ہے وہ نادانی مجھے

حضرتِ دل ! اب نئی اُلفت سمجھ کر سوچ کر
اگلی باتوں پر نہ بھولیں آپ وہ باتیں گئیں

اُٹھا رکھا ہے میں نے آپ کا دیدار محشر پر
مرا مُنھ تک رہے ہیں میری ہمّت دیکھنے والے

عشق نہ ہو تو دل لگی، موت نہ ہو تو خودکشی
یہ نہ کرے تو آدمی آخرِ کار کیا کرے

لُطف آنے لگا جفاؤں میں          وہ کہیں مہرباں نہ ہو جائے

ہائے کِس درد سے کی ضبط کی تلقین مجھے
ہنس پڑے دوست جو میں نے کبھی رونا چاہا

ہمیں پیار ہے ان سے ہم جانتے ہیں
وہ سمجھیں نہ سمجھیں، وہ جانیں نہ جانیں

رات کم ہے نہ چھیڑ ہجر کی بات          یہ بڑی داستان ہے پیارے

## ○ حفیظ جونپوری

حسینوں سے فقط صاحب سلامت دُور کی اچھی
نہ ان کی دوستی اچھی، نہ ان کی دشمنی اچھی

## ○ حفیظ ہوشیارپوری

کہیں دیکھی ہے میں نے تیری صورت اِس سے پہلے بھی
کہ گزری ہے مرے دل پہ یہ حالت اِس سے پہلے بھی

## ○ حیرت بدایونی

غیر کو آنے نہ دوں تم کو کہیں جانے نہ دوں
کاش ! مل جائے تیرے در کی دربانی مجھے

## ○ خاکسار

چند دن ، آہ میاں، میں بھی خدائی کر لوں
جھوٹ ہی کہہ دو، ہاں تم سے محبت ہے ہمیں

## ○ خضر برنی

خوابیدہ حسرتوں کو بھی راحت ہوئی نصیب
زلفوں کے سائے میں جو ہمیں نیند آ گئی

## ○ خمار بارہ بنکوی

ہاتھ ہٹتا نہیں ہے دل سے خمار
ہم انہیں کس طرح سلام کریں

تجھ کو برباد تو ہونا تھا بہرحال خمار
ناز کر ناز کہ اُس نے تجھے برباد کیا

## ○ داغ دہلوی

دلِ برباد میں آباد ہوئے عشق و جنوں
کوئی بستی نہیں بہتر مرے ویرانے سے

اب تو بیمارِ محبت تیرے
قابلِ غور ہوئے جاتے ہیں

جذبۂ عشق سلامت ہے تو انشاء اللہ
کچے دھاگے میں چلے آئیں گے سرکار بندھے

سمجھتا ہوں سب کچھ مگر دوستو
یہ دل ہے جدھر آ گیا آ گیا

لو لگائے خدا سے بیٹھے ہیں
آ گیا بیچ میں خیال ترا

حضرتِ داغ جہاں بیٹھ گئے بیٹھ گئے
اور ہوں گے تری محفل سے ابھرنے والے

چاہ کا نام جب آتا ہے بگڑ جاتے ہو
وہ طریقہ تو بتا دو تمہیں چاہیں کیونکر

لینا سنبھالنا کہ مرے ہوش اُڑ چلے
آتا ہے کوئی ہست قیامت کی شان سے

بھویں تنتی ہیں، خنجر ہاتھ میں ہے، تن کے بیٹھے ہیں
کسی سے آج بگڑی ہے جو وہ یوں بن کے بیٹھے ہیں

کیونکر اس کی نگہِ ناز سے جینا ہوگا
زہر دے اُس پہ یہ تاکید کہ پینا ہوگا

کیا کیا فریب دل کو دیئے اضطراب میں
اُن کی طرف سے آپ لکھے خط جواب میں

دل ہی تو ہے نہ آئے کیوں، دم ہی تو ہے نہ جائے کیوں
ہم کو خدا جو صبر دے، تجھ سا حسیں بنائے کیوں

روز کہتے ہیں آپ 'آج نہیں'
اس نہیں کا کوئی علاج نہیں

قسم ہے خدا کی مزا آ گیا
خدا کی قسم اُس نے کھائی جو آج

رُخِ روشن کے آگے شمع رکھ کر وہ یہ کہتے ہیں
اُدھر جاتا ہے دیکھیں یا اِدھر پروانہ آتا ہے

اِک ادا مستانہ سر سے پاؤں تک چھائی ہوئی
اُف تری کافر جوانی جوش پر آئی ہوئی

گرمیرے ہوش رُبا کو نہیں دیکھا
اس دیکھنے والے نے خدا کو نہیں دیکھا

رہ گئے لاکھوں کلیجہ تھام کر
آنکھ جس جانب تمہاری اُٹھ گئی

تم خواب میں بھی آئے تو مُنھ کو چھپا لیا
دیکھو جہاں میں پردہ نشیں اور بھی تو ہیں

کہنے دیتی نہیں کچھ مُنھ سے محبت تیری
لب پہ رہ جاتی ہے آ آ کے شکایت تیری

غضب کیا ترے وعدے پہ اعتبار کیا
تمام رات قیامت کا انتظار کیا

وعدہ جھوٹا کرلیا چلیے تسلی ہوگئی
ہے ذرا سی بات خوش کرنا دلِ ناشاد کا

خاطر سے یا لحاظ سے میں مان تو گیا
جھوٹی قسم سے آپ کا ایمان تو گیا

دل لے کے مُفت، کہتے ہیں کچھ کام کا نہیں
اُلٹی شکایتیں ہوئیں، احسان تو گیا

رہتی تھی اس کی یاد وہ راتیں کدھر گئیں
اب مجھ کو انتظار ہے اس انتظار کا

یہی ہے مختصر حالِ شبِ وصل
خدا نے دن بڑھایا، رات کم کی

ہم نے مر کر ہجر میں پائی شفا
ایسے اچھے کا وہ ماتم کیا کریں

ملے یہ آج مدت میں بہت روئے بہت تڑپے
وہ دردِ عشق سُن سُن کر، ہم اپنا درد کہہ کہہ کر

الٰہی کیوں نہیں آتی قیامت ماجرا کیا ہے
ہمارے سامنے پہلو میں وہ غیروں کے بیٹھے ہیں

آپ پچھتائیں نہیں، جور سے توبہ نہ کریں
آپ کے سر کی قسم داؔغ کا حال اچھا ہے

دل کا کیا حال کہوں، صبح کو جب اس بُت نے
لے کے انگڑائی کہا ناز سے 'ہم جلتے ہیں'

آتا ہے مجھ کو یاد سوالِ وصال پر ۔۔۔ کہنا کسی کا ہائے وہ مُنہ پھیر کر 'نہیں'

ذرا داؔغ کے دل پہ رکھو تو ہاتھ ۔۔۔ بہت تم نے دیکھے ہیں جلتے ہوئے

غضب ہے دیکھنا، اس سادگی پر مر گئے لاکھوں
کہا تھا کس نے بن بیٹھے وہ میرے سوگواروں میں

خبر سُن کے مرے مرنے کی وہ بولے رقیبوں سے
خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں

غش کھا کے داغ یار کے قدموں پہ گر پڑا
بے ہوش نے بھی کام کیا ہوشیار کا

میرے قابو میں نہ پہروں دل ناشاد آیا
وہ مرا بھولنے والا جو مجھے یاد آیا

دی مؤذن نے شبِ وصل اذاں پچھلے پہر
ہائے کمبخت کو کس وقت خدا یاد آیا

کیا کہیے کس طرح سے جوانی گزر گئی
بدنام کرنے آئی تھی بدنام کر گئی

اے داغ کیا کہوں شبِ فرقت کی واردات
جو تیرے ہاتھ سے مرے دل پر گزر گئی

عاشق کے دل میں اور تری آرزو نہ ہو
اس باغ کا تو پھول ہے پھر اس میں بو نہ ہو

اے دردِ عشق خانۂ دل گھر ترا سہی
آباد یہ مکان تو جب ہو کہ تو نہ ہو

آخر کو کفر عشق میں ایمان ہو گیا
میں بت پرستیوں سے مسلمان ہو گیا

قاتل نہ ہاتھ روک کے رکتی ہے میری جان
خنجر تو اور دم کا نگہبان ہو گیا

دل لے کے اس کی بزم میں جایا نہ جائے گا
یہ مدعی بغل میں چھپایا نہ جائے گا

دل کیا ملاؤ گے کہ ہمیں ہو گیا یقیں
تم سے تو خاک میں بھی ملایا نہ جائے گا

اس کی طرف سے دل نہ پھرے گا کہ ناصحو
اب ہو گیا یہ جس کا طرفدار ہو گیا

اے داغ کیا بتائیں محبت میں کیا ہوا
بیٹھے بٹھائے جان کو آزار ہو گیا

## میر درد

کبھو رونا ، کبھو ہنسنا ، کبھو حیران ہو رہنا
محبت کیا بھلے چنگے کو دیوانہ بناتی ہے

نہیں شکوہ مجھے کچھ بیوفائی کا تری ہرگز
گِلہ تب ہو اگر تو نے کسی سے بھی نباہی ہو

نہ مرتے ہیں ، نہ نیند آتی ہے ، نہ صورت بسر تی ہے
یہ جیتے جاگتے ہم پر قیامت سب گزرتی ہے

بے طرح کچھ اُلجھ گیا تھا دل
بے وفائی نے تیری سُلجھایا

اس نے کیا تھا وعدہ مجھے بھول کر کہیں
پاتا نہیں ہوں تب سے میں اپنی خبر کہیں

کچھ ہے خبر تجھے بھی اُٹھ اُٹھ کے رات کو
عاشق تری گلی میں کئی بار ہو گیا

## دل شاہجہانپوری

آغازِ محبت سے انجامِ محبت تک
گزرا ہے جو کچھ ہم پر تم نے بھی سُنا ہو گا

نگاہِ مست سے او مُڑ کے دیکھنے والے
تجھے تو ہے، مجھے اپنی خبر نہیں، نہ سہی

نہ وہ آرامِ جاں آیا، نہ موت آئی شبِ وعدہ
اسی دُھن میں ہم اُٹھ اُٹھ کے ہزاروں بار بیٹھے ہیں

مصیبت ہے نگاہِ شرمگیں سے واسطہ دل کا
نہ آہِ سرد بھرنے دے، نہ مُنھ سے اُف نکلنے دے

وہ کون سا مقام تھا اے ضبطِ رازِ عشق
ہم جن حدوں میں چاک گریباں نہ کر سکے

رات آنکھوں میں کٹ جاتی ہے، دل پر وہ مصیبت ہوتی ہے
میں تارے گنتا رہتا ہوں، جب ساری دنیا سوتی ہے

مایوسِ ازل ہوں یہ مانا، ناکامِ تمنا رہنا ہے
جاتے ہو کہاں رُخ پھیر کے تم، مجھ کو تو ابھی کچھ کہنا ہے

مل گئی راحت ہمیشہ کے لئے نیند آ گئی
چارہ گر رخصت ہوئے بیمار اچھا ہو گیا

## موہن سنگھ دیوانہ

محبّت چاہتی ہے اور بھی کچھ
یہ مانا تو ہمارے رُوبرو ہے

نہ وہ سمجھے مرے دل کو، نہ میں سمجھا مزاج اُن کا
محبّت میں نیا نہ رونا نہ دونوں ہی پریشاں ہیں

جب کہتا ہوں میں آپ رقیبوں سے نہ ملیئے
فرماتے ہیں ہنس کر، ارے یہ تنگ دلی چھوڑ

ملتے بھی ہیں کہیں تو وہ ملتے ہیں اس طرح
گویا کبھی میں اُن سے کہیں بھی مِلا نہیں

## ○ ذوقؔ

بے محبت نہیں اے ذوقؔ شکایت کے مزے
بے شکایت نہیں اے ذوقؔ محبّت کے مزے

دل کو رفیق عشق میں اپنا سمجھ نہ ذوقؔ
ٹل جائے گا یہ اپنی بَلا تجھ پہ ٹال کے

حکایت دل کی کہتا ہوں، سمجھتے ہو شکایت ہے
تمہیں سمجھو ذرا دل میں کہ سمجھے بھی تو کیا سمجھے

پہلے بُتوں کے عشق میں ایمان پر بنی پھر ایسی آبنی کہ مری جان پر بنی

پھر تو آئے خیر سے ہم جا کے اُس مغرور تک
پر اُچھلتا ہی رہا اپنا کلیجہ دُور تک

الفت کا نشہ جب کوئی مر جائے تو جائے
یہ دردِ سر ایسا ہے کہ سر جائے تو جائے

تو ہماری زندگی، پر زندگی کی کیا اُمید
تو ہماری جان، لیکن کیا بھروسہ جان کا

ہم ہیں اور سایہ ترے کوچے کی دیواروں کا
کام جنّت میں ہے کیا ہم سے گنا ہگاروں کا

شکر پردے میں ہی اس بُت کو حیا نے رکھا
ورنہ ایمان گیا ہی تھا، خدا نے رکھا

ستم کو ہم کرم سمجھے، جفا کو ہم وفا سمجھے
نہ اس پر بھی اگر سمجھے تو اس بُت کو خدا سمجھے

بیمارِ محبّت نے لیا تیرے سنبھالا لیکن وہ سنبھالے سے سنبھل جائے تو اچھا

## ○ راسخ

صبح سے ہے بیتابی جی کو، آہ نہیں کچھ بھاتا ہے
دیکھئے کیا ہو شام تلک، جی آج بہت گھبراتا ہے

## ○ احمد راہی

میں سوچتا ہوں زمانے کا حال کیا ہوگا
اگر یہ اُلجھی ہوئی زُلف تُو نے لہرائی
کہیں یہ اپنی محبت کی انتہا تو نہیں
بہت دنوں سے تری یاد بھی نہیں آئی

## ○ راہی معصوم رضا

غم تو اس کا ہے کہ وہ عہدِ وفا ٹوٹ گیا
بے وفا کوئی بھی ہو، تم نہ سہی ہم ہی سہی

## ○ آفتاب رائے رُسوا

وصل میں بیخود رہے اور ہجر میں بیتاب ہے
اس دیوانے دل کو رُسوا کس طرح سمجھائیے

## ○ پیارے لال رشید

مار ڈالے گی مجھے یہ خوش بیانی آپ کی
موت بھی آئے گی مجھ کو تو زبانی آپ کی

زندگی کہتے ہیں کس کو، موت کس کا نام ہے؟
مہربانی آپ کی ، نامہربانی آپ کی

## ○ آلِ رضا رضاؔ

تم وہ تم ہی نہ رہو، بھول سکوں گر تم کو
میں، وہ میں ہی نہ رہوں، تم جو کرو یاد مجھے

وہ کرے کیا؟ کچھ نہ آئے جس کو منت کے سوا
پھر یونہی منت کریں گے ہم، خفا ہو جائیے

فریاد کر رہی ہے وہ ترسی ہوئی نگاہ
دیکھے ہوئے کسی کو بہت دن گزر گئے

دم ہے کہ ہے اکھڑا اکھڑا سا، اور وہ بھی نہیں آچکتے ہیں
قسمت میں ہو مرنا یا جینا، اب ہو بھی چکے جو ہونا ہے

نگاہِ لُطف کا تیری بہت ممنوں ہوں لیکن
مروّت کے علاوہ اور بھی اک شے محبّت ہے

زندگی ختم جہاں کی، وہ جگہ پھر نہ ملی
تیرے کوچے سے اُٹھائے لئے جاتے ہیں مجھے

## رضا لکھنوی

فریاد کر رہی ہے یہ ترسی ہوئی نگاہ
دیکھے ہوئے کسی کو زمانہ گزر گیا

## رِند

وعدے پہ تم نہ آئے تو کچھ ہم نہ مر گئے
کہنے کو بات رہ گئی اور دن گزر گئے

پھینک دوں دل کو ابھی چیر کے پہلو اپنا
تجھ پہ قابو نہیں، دل پر تو ہے قابُو اپنا

## رَوش صدیقی

خموشی سے بھی بارِ ترجمانی اُٹھ نہیں سکتا
بہت غمناک رُودادِ محبّت ہوتی جاتی ہے

آپ کرتے ہیں بار بار، نہیں، ہم کو ہاں کا بھی اعتبار نہیں

## ریاض خیر آبادی

دل جلوں سے دل لگی اچھی نہیں رونے والوں سے ہنسی اچھی نہیں

دیکھیئے گا سنبھل کے آئینہ سامنا آج ہے مقابل کا

نہ آیا ہمیں عشق کرنا نہ آیا مرے عمر بھر اور مرنا نہ آیا

آنچل ڈھلا رہے مرے مستِ شباب کا اوڑھا گیا کبھی نہ دوپٹہ سنبھال کے

چلی بھی تیغ تو کس ناز سے تھم تھم کے رُک رُک کے
یہ کچھ ان سے بھی بڑھ کر نازنیں معلوم ہوتی ہے

صدقے شوخی کے، یہ ڈرتا ہوں، دمِ وعدۂ وصل
لب پہ آجائے تبسم نہ قسم سے پہلے

خدا جانے یہ کس کی رہگزر ہے کس کی تربت ہے
وہ جب گزرے اِدھر سے گر پڑے دو پھول دامن سے

کوئی منھ چوم لے گا اس 'نہیں' پر جبیں رہ جائے گی یونہی جبیں پر

دمِ آخر ہے، اُلجھن بڑھ رہی ہے اور اُلجھن پر
یہ نازک وقت ہے تم بال بکھرائے کہاں آئے

کبھی حرفِ محبت تا بہ لب آیا تھا چپکے سے
اسی نے رفتہ رفتہ طول کھینچا داستاں ہو کر

نزع میں یار سے پیمانِ وفا کرتے ہیں
اس دغا باز سے ہم آج دغا کرتے ہیں

غم مجھے دیتے ہو اوروں کی خوشی کے واسطے
کیوں بُرے بنتے ہو تم ناحق کسی کے واسطے

جب یہ مل جائیں کلیجے سے لگائے ان کو
ان حسینوں سے کسی بات کا شکوہ کیسا

یہ آدھی رات کو ان کا پیام آیا ہے
'ہم آج آ نہیں سکتے' اب انتظار نہ ہو

ہماری آنکھوں میں آؤ تم ہم دکھائیں تمہیں
ادا تمہاری کہ تم بھی کہو کہ ہاں کچھ ہے

چھیڑ کیسی، بات کہتے رُوٹھ جاتے ہیں ریاض
اِک حسیں ہر وقت ہو اُن کو منانے کے لئے

آتے آتے جو ترے لب پہ تبسم بن جائے
اِس ادا سے کبھی ہم سے بھی ہو بیاں کوئی

کیا حسرت سے رُخصت صبح کے تاروں کو یہ کہکر
کہ جن کا شام سے تھا آسرا اب تک نہیں آئے

## ○ ساحر لدھیانوی

یہ چند کلیاں نشاط کی چُن کر
مدّتوں محوِ یاس رہتا ہوں
تیرا ملنا خوشی کی بات سہی
تجھ سے مِل کر اُداس رہتا ہوں

اپنی تباہیوں کا مجھے کوئی غم نہیں
تم نے کسی کے ساتھ محبت نباہ تو دی

گر زندگی میں مِل گئے پھر اتفاق سے
پوچھیں گے حال تری بے بسی سے ہم

تجھ کو خبر نہیں مگر اِک سادہ لوح کو
برباد کر دیا ترے دو دن کے پیار نے

یہ تنہائی کی تاریکی تو بڑھتی اور بھی ہمدم
غنیمت ہے کہ یادوں سے چراغاں کر لیا میں نے

تم میرے لئے اب کوئی الزام نہ ڈھونڈو
چاہا تھا تمہیں اِک یہی الزام بہت ہے

کہیں گو بجے گی شہنائی تڑپے گا درد انگڑائی
ہزاروں غم ترے غم کے بہانے یاد آئیں گے

مجھے معلوم ہے انجام رُودادِ محبت کا
مگر کچھ اور تھوڑی دیر سعیٔ رائیگاں کرلوں

آپ کو میرے تعارف کی ضرورت کیا ہے
میں وہی ہوں کہ جسے آپ نے چاہا تھا کبھی

پلکوں پہ لرزتے اشکوں میں تصویر جھلکتی رہتی ہے
دیدار کی پیاسی آنکھوں کو اب پیاس بھی ہر اور پیاس نہیں

ہم کریں ترکِ وفا، اچھا چلو یونہی سہی
اور اگر ترکِ وفا سے بھی نہ رُسوائی گئی

اُن کا غم، اُن کا تصوّر، ان کے شکوے اب کہاں
اب تو یہ باتیں بھی اے دل ہو گئیں آئی گئی

